اے اللہ کے رسول میں آپ کے حراسہ کے لئے حاضر ہوا ہوں۔ عائشہ فرماتی ہیں پھر رسول اللہ ﷺ سو گئے میں نے آپ کے خراٹوں کی آواز سنی۔

(تاریخ مدینہ منورہ ۱/۳۰۰ صحیح البخاری باب الحراسۃ ۱/۴۰۳)

حافظ ابن حجر اس حدیث کی شرح میں مسائل کا استنباط کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ دشمن سے بچاؤ کے لئے حفاظتی تدابیر اختیار کرنا صحیح ہے۔ (۲) لوگوں پر ضروری ہے کہ وہ اپنے سلطان و امیر کے قتل کے ڈر کی وجہ سے پہرہ دیں۔ (فتح الباری ۶/۶۱)

اسی طرح قیس بن سعد رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے بطور محافظ رہتے تھے۔ (صحیح البخاری ۲/۱۰۵۹)

صحیح البخاری کتاب الصلوٰۃ ۴۵۱٬۴۵۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ مسجد میں بھی اسلحہ لایا جا سکتا ہے مگر اس کا ادب یہ ہے کہ اس کے پھالے کو پکڑ کر رکھے تاکہ کسی مسلمان کو زخمی نہ کر دے لہٰذا مساجد غیر مساجد میں اسلحہ اپنی حفاظت کے لئے لایا جا سکتا ہے اور اسباب کے تحت باڈی گارڈز، چوکیدار وغیرہ رکھنے درست ہیں۔

## بینک کی چوکیداری

(س) بینک کی نوکری حرام ہے جو سود کے کام میں شامل ہے آپ یہ بتا دیں کہ بینک کی چوکیداری کی نوکری کیا جائز ہے؟ (ابو عثمان)

(ج) بینک میں کام کرنے والے منیجر وغیرہ چونکہ سودی کاروبار میں شریک ہونے کی وجہ سے لعنت کے حقدار بن جاتے ہیں اللہ کے رسول ﷺ نے سود کھانے والے، سود کھلانے والے، سود لکھنے والے اور سود کے گواہوں پر لعنت کی ہے اور انہیں برابر قرار دیا ہے۔ (صحیح مسلم ۱۰۹۸)

اس میں سوچنے کی بات یہ ہے کہ سود کھانے اور کھلانے پر لعنت کے ساتھ سود لکھنے والے اور گواہوں پر لعنت کیوں ہے؟ نہ انہوں نے سود لیا اور نہ ہی سود دیا، یاد رہے کہ اس پر لعنت سودی معاملے میں تعاون کی وجہ سے ہے اور گناہ پر تعاون حرام

ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ تعاونو علی البر والتقوی ولا تعاونو علی الاثم والعدوان ﴾

''نیکی اور تقویٰ کے کاموں میں ایک دوسرے سے تعاون کرو زیادتی اور گناہ کے کاموں میں ایک دوسرے سے تعاون نہ کرو۔''

بینک کی چوکیداری کرنے والا شخص بھی سودی رقوم کا تحفظ کر کے گناہ پر تعاون کر رہا ہے اس لئے اس کی نوکری درست نہیں۔



